بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

نَحۡمَدُہٗ وَ نُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ وَعَلٰی عَبۡدِہِ الۡمَسِیۡحِ الۡمَوۡعُوۡدِ

خدا کے فضل اور رحم کے ساتھ۔ ھوالناصر

## پیش لفظ

سیدنا حضرت امیر المؤمنین خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے 2004ء کے سالانہ اجتماع کے موقع پر مجلس انصار اللہ برطانیہ کو حضرت خلیفۃ المسیح الثالث رحمہ اللہ تعالیٰ کے ارشاد کی روشنی میں تعلیم القرآن سے متعلق ان کی ذمہ داریوں کی طرف توجہ دلائی۔ حضور انور ایدہ اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد کے مطابق مجلس کی طرف سے ترجمۃ القرآن کلاسوں کا اجراء کیا گیا تو لفظی ترجمہ والے قرآن شریف کی ضرورت محسوس ہوئی۔ حضور اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ کی منظوری سے اردو لفظی ترجمہ کے کام کو شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے پہلا پارہ 2007ء میں شائع ہوا اور جلد ہی دوسرا اور تیسرا پارہ بھی شائع ہو گیا۔ اس دوران احباب کی طرف سے انگریزی لفظی ترجمہ کا مطالبہ ہوا، چنانچہ فوری طور پر انگریزی لفظی ترجمہ پر ترجیحی بنیادوں پر کام شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے 2018ء میں تیس پارے مکمل ہوئے۔ فالحمدللہ علی ذالک

اب دوبارہ 2018ء میں حضورِ اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے ارشاد کے مطابق ازسرنو اردو لفظی ترجمہ کا کام شروع کیا گیا ہے۔ اس اشاعت میں حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ کا بیان فرمودہ بامحاورہ ترجمہ بھی شامل ہے۔

اس کارِ خیر میں دیگر افراد کے علاوہ مکرم چوہدری عطاء الرحمٰن صاحب ربوہ مقیم امریکہ، مکرم وسیم احمد چیمہ صاحب مربی سلسلہ، مکرم انتصار احمد صاحب مربی سلسلہ، مکرم محمد اسحاق ناصر صاحب ایڈیشنل قائد اشاعت اور مکرم حافظ مسعود اقبال صاحب نے بھی خدمت کی توفیق پائی ہے۔

قبل ازیں چوبیس پارہ جات شائع ہو چکے ہیں اوراب الحمدللہ پچیسواں پارہ بھی تیار ہے اور پیش خدمت ہے۔انشاءاللہ تعالیٰ جلدمزید پارے احباب کی خدمت میں پیش کئے جائیں گے۔

خاکسارمکرم مولانامنیرالدین شمس صاحب ایڈیشنل وکیل التصنیف یو کے کاممنون ہے جنہوں نے باوجود اپنی مصروفیات کے وقت دیااوربیش قیمت ہدایات دیں اورراہنمائی فرمائی۔اللہ تعالیٰ ان سب کی خدمات کوقبول فرمائے اوراجرِعظیم سےنوازے۔اللہ تعالیٰ سے دعاہے کہ وہ اس کوشش کودین اسلام اورکلام اللہ کوسمجھنےاور اس پرعمل کرنے کا موجب بنا دےاورمجلس انصاراللہ برطانیہ کی اس حقیر خدمت کوشرفِ قبولیت سے نوازے۔آمین

خاکسار

چوہدری اعجازالرحمٰن

صدرمجلس انصاراللہ برطانیہ

نومبر2021ء

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلَيۡهِ | يُرَدُّ | عِلۡمُ | السَّاعَةِ | وَ | مَا | تَخۡرُجُ | مِنۡ | ثَمَرٰتٍ |
| اس کی طرف | وہ لوٹایا جاتا ہے | علم | ساعت، گھڑی | اور | نہیں | وہ نکلتی ہے | سے | پھل (جمع) |

اِلَيۡهِ يُرَدُّ عِلۡمُ السَّاعَةِ ؕ وَمَا تَخۡرُجُ مِنۡ ثَمَرٰتٍ

ساعت کا علم اسی کی طرف لوٹایا جاتا ہے۔ اور بعض قسموں کے پھل

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِّنۡ | اَكۡمَامِهَا | وَ | مَا | تَحۡمِلُ | مِنۡ | اُنۡثٰى | وَ | لَا |
| سے | اس کے غلاف | اور | نہیں | وہ حاملہ ہوتی ہے | سے | مادہ | اور | نہ |

مِّنۡ اَكۡمَامِهَا وَمَا تَحۡمِلُ مِنۡ اُنۡثٰى وَلَا

اپنے غلافوں سے نہیں نکلتے۔ نہ ہی کوئی مادہ حاملہ ہوتی ہے اور نہ

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تَضَعُ | اِلَّا | بِعِلۡمِهٖ | وَ | يَوۡمَ | يُنَادِيۡهِمۡ | اَيۡنَ | شُرَكَآءِىۡ |
| وہ جنتی ہے | مگر | اس کے علم کے ساتھ | اور | دن | وہ انہیں پکارے گا | کہاں | میرے شریک |

تَضَعُ اِلَّا بِعِلۡمِهٖ ؕ وَيَوۡمَ يُنَادِيۡهِمۡ اَيۡنَ شُرَكَآءِىۡ

بچہ جنتی ہے مگر اس کے علم کے مطابق۔ اور یاد کرو اُس دن کو جب وہ بآواز بلند ان سے پوچھے گا کہ میرے شریک کہاں ہیں؟

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالُوۡۤا | اٰذَنّٰكَ | مَا | مِنَّا | مِنۡ شَهِيۡدٍ | وَ | ضَلَّ | عَنۡهُمۡ |
| انہوں نے کہا | ہم نے تجھے مطلع کیا | نہیں | ہم میں سے | کوئی گواہ | اور | وہ گم ہو گیا | ان سے |

قَالُوۡۤا اٰذَنّٰكَ ۙ مَا مِنَّا مِنۡ شَهِيۡدٍ ۚ ﴿48﴾ وَضَلَّ عَنۡهُمۡ ۙ

تو وہ کہیں گے ہم تجھے مطّلع کرتے ہیں کہ ہم میں سے کوئی بھی گواہ نہیں۔ اور وہ ان سے کھو جائے گا

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مَّا | كَانُوۡا | يَدۡعُوۡنَ | مِنۡ | قَبۡلُ | وَ | ظَنُّوۡا | مَا | لَهُمۡ |
| جو/جسے | وہ تھے | وہ پکارتے ہیں | سے | پہلے | اور | انہوں نے گمان کیا | نہیں | ان کے لئے |

مَّا كَانُوۡا يَدۡعُوۡنَ مِنۡ قَبۡلُ وَظَنُّوۡا مَا لَهُمۡ

جسے وہ اس سے پہلے پکارا کرتے تھے۔ اور وہ سمجھ جائیں گے کہ اُن کے لئے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِّنۡ | مَّحِيۡصٍ | لَا | يَسۡـَٔمُ | الۡاِنۡسَانُ | مِنۡ | دُعَآءِ | الۡخَيۡرِ |
| سے | بھاگنے کی جگہ | نہیں | وہ تھکتا ہے | انسان | سے | مانگنا | بھلائی۔ خیر |

مِّنۡ مَّحِيۡصٍ ﴿49﴾ لَا يَسۡـَٔمُ الۡاِنۡسَانُ مِنۡ دُعَآءِ الۡخَيۡرِ ۫

بھاگنے کی کوئی جگہ نہیں ہے۔ انسان خیر طلب کرنے سے تھکتا نہیں

| وَ | اِنْ | مَّسَّهُ | الشَّرُّ | فَيَـُٔوْسٌ | قَنُوْطٌ | وَ | لَئِنْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | اس نے اسے چھوا | شر | پس سخت مایوس ہونے والا | ناامید ہونے والا | اور | ضرور اگر |

وَاِنْ مَّسَّهُ الشَّرُّ فَيَـُٔوْسٌ قَنُوْطٌ ﴿50﴾ وَلَئِنْ

اور اگر اُسے شر چھو جائے تو سخت مایوس (اور) ناامید ہو جاتا ہے۔ اور اگر

| اَذَقْنٰهُ | رَحْمَةً | مِّنَّا | مِنْ بَعْدِ ضَرَّآءَ | مَسَّتْهُ | لَيَقُوْلَنَّ | هٰذَا | لِيْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہم نے اسے چکھایا | رحمت | ہماری طرف سے | تکلیف کے بعد | وہ اسے پہنچی | ضرور وہ کہے گا | یہ | میرے لئے |

اَذَقْنٰهُ رَحْمَةً مِّنَّا مِنْ بَعْدِ ضَرَّآءَ مَسَّتْهُ لَيَقُوْلَنَّ هٰذَا لِيْ

ہم اس کو بعد اس کے کہ اُسے کوئی تکلیف پہنچی ہو اپنی کوئی رحمت چکھائیں تو وہ ضرور کہتا ہے یہ میری خاطر ہے

| وَ | مَآ | اَظُنُّ | السَّاعَةَ | قَآئِمَةً | وَّ | لَئِنْ | رُّجِعْتُ | اِلٰى | رَبِّيْٓ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | میں گمان کرتا ہوں | ساعت/گھڑی | برپا ہونے والی | اور | ضرور اگر | میں لوٹایا گیا | طرف | میرا رب |

وَمَآ اَظُنُّ السَّاعَةَ قَآئِمَةً ۙ وَّلَئِنْ رُّجِعْتُ اِلٰى رَبِّيْٓ

اور میں گمان نہیں کرتا کہ ساعت برپا ہوگی۔ اور اگر میں اپنے ربّ کی طرف لوٹایا بھی گیا

| اِنَّ | لِيْ | عِنْدَهٗ | لَلْحُسْنٰى | فَلَنُنَبِّئَنَّ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | بِمَا | عَمِلُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | میرے لئے | اس کے پاس | ضرور بھلائی | پس ضرور ہم خبر دیں گے | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا | اس سے جو | انہوں نے عمل کیا |

اِنَّ لِيْ عِنْدَهٗ لَلْحُسْنٰى ۚ فَلَنُنَبِّئَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِمَا عَمِلُوْا ۡ

تو یقیناً میرے لئے اُس کے پاس بہت اعلیٰ درجہ کی بھلائی ہوگی۔ پس ان لوگوں کو جنہوں نے کفر کیا، ہم اُن باتوں سے ضرور مطلع کریں گے جو وہ کیا کرتے تھے۔

| وَ | لَنُذِيْقَنَّهُمْ | مِّنْ | عَذَابٍ | غَلِيْظٍ | وَ | اِذَآ اَنْعَمْنَا | عَلَى | الْاِنْسَانِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم ضرور انہیں چکھائیں گے | سے | عذاب | شدید | اور | جب ہم انعام کرتے ہیں | اوپر | انسان |

وَلَنُذِيْقَنَّهُمْ مِّنْ عَذَابٍ غَلِيْظٍ ﴿51﴾ وَاِذَآ اَنْعَمْنَا عَلَى الْاِنْسَانِ

اور ہم اُنہیں ضرور شدید عذاب کا مزا چکھائیں گے۔ اور جب ہم انسان پر انعام کرتے ہیں

| اَعْرَضَ | وَ | نَا | بِجَانِبِهٖ | وَ | اِذَا | مَسَّهُ | الشَّرُّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے منہ پھیرا | اور | وہ مڑ گیا | اپنے پہلو کے ساتھ | اور | جب | اس نے اسے چھوا | شر |

اَعْرَضَ وَنَاٰ بِجَانِبِهٖ ۚ وَاِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ

تو وہ منہ موڑ لیتا ہے اور کنارہ کشی کرتے ہوئے دُور ہٹ جاتا ہے اور جب اسے شر پہنچے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَذُوْدُعَآءٍ | عَرِيْضٍ | قُلْ | اَرَءَيْتُمْ | اِنْ | كَانَ | مِنْ | عِنْدِ | اللّٰهِ |
| پس دعا کرنے والا | لمبا چوڑا | تُو کہہ دے | تم بتاؤ تو سہی | اگر | وہ تھا | سے | طرف | اللہ |

فَذُوْ دُعَآءٍ عَرِيْضٍ ﴿52﴾ قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ كَانَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ

تو لمبی چوڑی دعا کرنے والا ہو جاتا ہے۔ تُو کہہ دے بتاؤ تو سہی کہ اگر وہ اللہ کی طرف سے ہو

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | كَفَرْتُمْ | بِهٖ | مَنْ | اَضَلُّ | مِمَّنْ | هُوَ | فِيْ | شِقَاقٍ | بَعِيْدٍ |
| پھر | تم نے انکار کیا | اس کا | کون | زیادہ گمراہ | اس سے جو | وہ | میں | مخالفت | دُور |

ثُمَّ كَفَرْتُمْ بِهٖ مَنْ اَضَلُّ مِمَّنْ هُوَ فِيْ شِقَاقٍ بَعِيْدٍ ﴿53﴾

اور پھر بھی تم اس کا انکار کر بیٹھے ہو تو اُس سے زیادہ گمراہ اور کون ہو سکتا ہے جو پرلے درجہ کی مخالفت میں غرق ہو؟

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سَنُرِيْهِمْ | اٰيٰتِنَا | فِي | الْاٰفَاقِ | وَ | فِيْٓ | اَنْفُسِهِمْ |
| پس ہم ضرور انہیں دکھائیں گے | ہمارے نشانات | میں | آفاق | اور | میں | ان کے نفوس |

سَنُرِيْهِمْ اٰيٰتِنَا فِي الْاٰفَاقِ وَفِيْٓ اَنْفُسِهِمْ

پس ہم ضرور انہیں آفاق میں بھی اور اُن کے نفوس کے اندر بھی اپنے نشانات دکھائیں گے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| حَتّٰى | يَتَبَيَّنَ | لَهُمْ | اَنَّهُ | الْحَقُّ | اَوَلَمْ يَكْفِ | بِرَبِّكَ |
| یہاں تک کہ | وہ کھل جائے گا | ان کے لئے | کہ وہ | حق | کیا وہ کافی نہیں ہے | تیرا رب |

حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَهُمْ اَنَّهُ الْحَقُّ ؕ اَوَلَمْ يَكْفِ بِرَبِّكَ

یہاں تک کہ اُن پر خوب کھل جائے کہ وہ حق ہے۔ کیا تیرے ربّ کو یہ کافی نہیں

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنَّهٗ | عَلٰى | كُلِّ | شَيْءٍ | شَهِيْدٌ | اَلَآ | اِنَّهُمْ |
| کہ وہ | پر | ہر۔سب | چیز | گواہ۔نگران | خبردار | یقیناً وہ |

اَنَّهٗ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ شَهِيْدٌ ﴿54﴾ اَلَآ اِنَّهُمْ

کہ وہ ہر چیز پر نگران ہے؟ خبردار! وہ

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فِيْ | مِرْيَةٍ | مِّنْ | لِّقَآءِ | رَبِّهِمْ | اَلَآ | اِنَّهٗ | بِكُلِّ | شَيْءٍ | مُّحِيْطٌ |
| میں | شک | سے | ملاقات | ان کا ربّ | خبردار | یقیناً وہ | ہر ایک کا | چیز | گھیرنے والا |

ع 6 10 1 فِيْ مِرْيَةٍ مِّنْ لِّقَآءِ رَبِّهِمْ ؕ اَلَآ اِنَّهٗ بِكُلِّ شَيْءٍ مُّحِيْطٌ ﴿55﴾ ع

اپنے ربّ کی لِقاء کے متعلق شک میں مبتلا ہیں۔ خبردار! یقیناً وہ ہر چیز کو گھیرے ہوئے ہے۔

# سُوْرَةُ الشُّوْرٰى مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ مَعَ الْبَسْمَلَةِ اَرْبَعٌ وَّ خَمْسُوْنَ اٰيَةً وَّ خَمْسَةُ رُكُوْعَاتٍ

سورۃ الشوریٰ مکی سورت ہے اور بسم اللہ سمیت اس کی 54 آیات اور پانچ رکوع ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ |
| نام کے ساتھ | اللہ | بے انتہا رحم کرنے والا، بن مانگے دینے والا | بار بار رحم کرنے والا |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ﴿1﴾

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| حٰمٓ | عٓسٓقٓ | كَذٰلِكَ | يُوْحِيْٓ |
| حَمِید مَجِید صاحبِ حمد، صاحبِ مجد | عَلِیم سَمِیع قَدِیر: بہت جاننے والا، بہت سننے والا، کامل قدرت رکھنے والا | اسی طرح | وہ وحی کرتا ہے |

حٰمٓ ﴿2﴾ عٓسٓقٓ ﴿3﴾ كَذٰلِكَ يُوْحِيْٓ

حَمِید مَجِید: صاحبِ حمد، صاحبِ مجد۔ عَلِیم سَمِیع قَدِیر: بہت جاننے والا، بہت سننے والا، کامل قدرت رکھنے والا۔ اسی طرح

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلَيْكَ | وَ | اِلَى | الَّذِيْنَ | مِنْ قَبْلِكَ | اللّٰهُ | الْعَزِيْزُ | الْحَكِيْمُ |
| تیری طرف | اور | طرف | وہ لوگ | تجھ سے پہلے | اللہ | کامل غلبہ والا | حکمت والا |

اِلَيْكَ وَاِلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكَ ۙ اللّٰهُ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿4﴾

کامل غلبہ والا (اور) حکمت والا اللہ تیری طرف وحی کرتا ہے اور اُن کی طرف بھی کرتا رہا ہے جو تجھ سے پہلے تھے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَهٗ | مَا | فِي | السَّمٰوٰتِ | وَ | مَا | فِي | الْاَرْضِ |
| اس کا | جو | میں | آسمان (جمع) | اور | جو | میں | زمین |

لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ

اُسی کا ہے جو آسمانوں میں ہے اور جو زمین میں ہے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هُوَ | الْعَلِيُّ | الْعَظِيْمُ | تَكَادُ | السَّمٰوٰتُ | يَتَفَطَّرْنَ | مِنْ | فَوْقِهِنَّ |
| اور | وہ | بڑائی والا | صاحبِ عظمت | وہ قریب ہوتی ہے | آسمان (جمع) | وہ پھٹ جاتی ہیں | سے | ان کے اوپر |

وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ﴿5﴾ تَكَادُ السَّمٰوٰتُ يَتَفَطَّرْنَ مِنْ فَوْقِهِنَّ

اور وہ بہت بلند مرتبہ (اور) صاحبِ عظمت ہے۔ قریب ہے کہ آسمان اپنے اُوپر سے پھٹ پڑیں

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الْمَلٰٓئِكَةُ | يُسَبِّحُوْنَ | بِحَمْدِ | رَبِّهِمْ | وَ | يَسْتَغْفِرُوْنَ | لِمَنْ | فِي | الْاَرْضِ |
| اور | فرشتے | وہ تسبیح کرتے ہیں | حمد کے ساتھ | ان کا ربّ | اور | وہ بخشش مانگتے ہیں | اس کے لئے | میں | زمین |

وَالْمَلٰٓئِكَةُ يُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ وَيَسْتَغْفِرُوْنَ لِمَنْ فِي الْاَرْضِ ؕ

اور فرشتے اپنے ربّ کی حمد کے ساتھ (اُس کی) تسبیح کر رہے ہوں اور وہ ان کے لئے جو زمین میں ہیں بخشش طلب کر رہے ہوں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلَآ | اِنَّ | اللّٰهَ | هُوَ | الْغَفُوْرُ | الرَّحِيْمُ |
| خبردار | یقیناً | اللہ | وہ | بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا |

اَلَآ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ۝6

خبردار! یقیناً اللہ ہی بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الَّذِيْنَ | اتَّخَذُوْا | مِنْ دُوْنِهٖٓ | اَوْلِيَآءَ | اللّٰهُ | حَفِيْظٌ | عَلَيْهِمْ |
| اور | وہ لوگ | انہوں نے بنایا | اس کے سوا | دوست (جمع) | اللہ | نگہبان | ان پر |

وَالَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَآءَ اللّٰهُ حَفِيْظٌ عَلَيْهِمْ ۖ

اور اُن پر بھی اللہ ہی نگہبان ہے جنہوں نے اس کے سوا دوست بنا رکھے ہیں

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَآ | اَنْتَ | عَلَيْهِمْ | بِوَكِيْلٍ | وَ | كَذٰلِكَ |
| اور | نہیں | تُو | ان پر | داروغہ | اور | اسی طرح |

وَمَآ اَنْتَ عَلَيْهِمْ بِوَكِيْلٍ ۝7 وَكَذٰلِكَ

جبکہ تُو اُن پر داروغہ نہیں۔ اور اسی طرح

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَوْحَيْنَآ | اِلَيْكَ | قُرْاٰنًا | عَرَبِيًّا | لِّتُنْذِرَ | اُمَّ | الْقُرٰى |
| ہم نے وحی کیا | تیری طرف | قرآن | عربی | تا کہ تُو ڈرائے | ماں | بستیاں |

اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ قُرْاٰنًا عَرَبِيًّا لِّتُنْذِرَ اُمَّ الْقُرٰى

ہم نے تیری طرف عربی قرآن وحی کیا تا کہ تو بستیوں کی ماں کو

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَنْ | حَوْلَهَا | وَ | تُنْذِرَ | يَوْمَ | الْجَمْعِ | لَا | رَيْبَ | فِيْهِ |
| اور | جو | اس کے اردگرد | اور | تُو ڈراتا ہے | دن | جمع ہونا | نہیں | شک | اس میں |

وَمَنْ حَوْلَهَا وَتُنْذِرَ يَوْمَ الْجَمْعِ لَا رَيْبَ فِيْهِ ؕ

اور جو اسکے اردگرد ہیں ڈرائے اور تُو اسے اجتماع کے دن سے ڈرائے جس میں کوئی شک نہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَرِيْقٌ | فِي | الْجَنَّةِ | وَ | فَرِيْقٌ | فِي | السَّعِيْرِ |
| گروہ | میں | جنت | اور | گروہ | میں | بھڑکتی ہوئی آگ |

فَرِيْقٌ فِي الْجَنَّةِ وَفَرِيْقٌ فِي السَّعِيْرِ ⑧

ایک گروہ جنت میں ہوگا تو ایک گروہ بھڑکتی ہوئی آگ میں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَوْ | شَآءَ | اللّٰهُ | لَجَعَلَهُمْ | اُمَّةً | وَّاحِدَةً | وَّلٰكِنْ |
| اور | اگر | اس نے چاہا | اللہ | وہ ضرور انہیں بنا دیتا | امت | ایک | اور لیکن |

وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ لَجَعَلَهُمْ اُمَّةً وَّاحِدَةً وَّلٰكِنْ

اور اگر اللہ چاہتا تو اُنہیں ایک ہی امّت بنا دیتا۔ لیکن

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يُّدْخِلُ | مَنْ | يَّشَآءُ | فِيْ | رَحْمَتِهٖ | وَ | الظّٰلِمُوْنَ |
| وہ داخل کرتا ہے | جسے | وہ چاہتا ہے | میں | اس کی رحمت | اور | ظالم (جمع) |

يُّدْخِلُ مَنْ يَّشَآءُ فِيْ رَحْمَتِهٖ ؕ وَالظّٰلِمُوْنَ

وہ جسے چاہتا ہے اپنی رحمت میں داخل کرتا ہے اور جہاں تک ظالموں کا تعلق ہے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَا | لَهُمْ | مِّنْ | وَّلِيٍّ | وَّ | لَا | نَصِيْرٍ |
| نہیں | ان کے لئے | سے | دوست | اور | نہ | مددگار |

مَا لَهُمْ مِّنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ⑨

تو اُن کے لئے نہ کوئی دوست ہے اور نہ کوئی مددگار۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَمِ | اتَّخَذُوْا | مِنْ دُوْنِهٖٓ | اَوْلِيَآءَ | فَاللّٰهُ | هُوَ | الْوَلِيُّ |
| کیا | انہوں نے بنایا | اس کے سوا | دوست (جمع) | پس اللہ | وہ | بہترین دوست |

اَمِ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَآءَ ۚ فَاللّٰهُ هُوَ الْوَلِيُّ

کیا اُنہوں نے اس کے سوا دوست پکڑ رکھے ہیں؟ پس اللہ ہی ہے جو بہترین دوست ہے

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هُوَ | يُحْيِ | الْمَوْتٰى | وَ | هُوَ | عَلٰى | كُلِّ | شَيْءٍ | قَدِيْرٌ |
| اور | وہ | وہ زندہ کرتا ہے | مردے | اور | وہ | پر | ہر | چیز | دائمی قدرت رکھنے والا |

وَهُوَ يُحْيِ الْمَوْتٰى ۡ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ⑩ ع

اور وہی ہے جو مُردوں کو زندہ کرتا ہے اور وہ ہر چیز پر جسے وہ چاہے دائمی قدرت رکھتا ہے۔

ع 1 10 2

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | اخْتَلَفْتُمْ | فِيْهِ | مِنْ | شَيْءٍ | فَحُكْمُهٗٓ | اِلَى | اللّٰهِ |
| اور | جو | تم نے اختلاف کیا | اس میں | سے | چیز | پس اس کا فیصلہ | طرف | اللہ |

وَمَا اخْتَلَفْتُمْ فِيْهِ مِنْ شَيْءٍ فَحُكْمُهٗٓ اِلَى اللّٰهِ ؕ

اور جس چیز میں بھی تم اختلاف کرو تو اُس کا فیصلہ اللہ ہی کے ہاتھ میں ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ذٰلِكُمُ | اللّٰهُ | رَبِّيْ | عَلَيْهِ | تَوَكَّلْتُ | وَ | اِلَيْهِ | اُنِيْبُ |
| یہ، وہ | اللہ | میرا ربّ | اس پر | میں نے توکّل کیا | اور | اس کی طرف | میں جھکتا ہوں |

ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبِّيْ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ ۖ وَاِلَيْهِ اُنِيْبُ ⑪

یہ ہے اللہ جو میرا ربّ ہے۔ اُسی پر میں توکّل کرتا ہوں اور اُسی کی طرف میں جھکتا ہوں۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاطِرُ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضِ | جَعَلَ | لَكُمْ | مِّنْ | اَنْفُسِكُمْ | اَزْوَاجًا |
| پیدا کرنے والا | آسمان (جمع) | اور | زمین | اس نے بنایا | تمہارے لئے | سے | تمہارے نفوس | جوڑے |

فَاطِرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ جَعَلَ لَكُمْ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجًا

وہ آسمانوں اور زمین کو عدم سے پیدا کرنے والا ہے۔ اُس نے تمہارے لئے تمہی میں سے جوڑے بنائے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | مِنَ | الْاَنْعَامِ | اَزْوَاجًا | يَذْرَؤُكُمْ | فِيْهِ | لَيْسَ | كَمِثْلِهٖ | شَيْءٌ |
| اور | میں | مویشی (جمع) | جوڑے | وہ تمہاری افزائش کرتا ہے | اس میں | نہیں | اس کی مانند | چیز |

وَّمِنَ الْاَنْعَامِ اَزْوَاجًا ۚ يَذْرَؤُكُمْ فِيْهِ ؕ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ ۚ

اور مویشیوں کے جوڑے بھی۔ وہ اس میں تمہاری افزائش کرتا ہے۔ اُس جیسا کوئی نہیں۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هُوَ | السَّمِيْعُ | الْبَصِيْرُ | لَهٗ | مَقَالِيْدُ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضِ |
| اور | وہ | بہت سننے والا | گہری نظر رکھنے والا | اس کے لئے | کنجیاں | آسمان (جمع) | اور | زمین |

وَهُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ ⑫ لَهٗ مَقَالِيْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ

وہ بہت سننے والا (اور) گہری نظر رکھنے والا ہے۔ اُسی کے قبضہ میں آسمانوں اور زمین کی کنجیاں ہیں۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يَبْسُطُ | الرِّزْقَ | لِمَنْ | يَّشَآءُ | وَ | يَقْدِرُ | اِنَّهٗ | بِكُلِّ شَيْءٍ | عَلِيْمٌ |
| وہ کشادہ کرتا ہے | رزق | جس کے لئے | وہ چاہتا ہے | اور | وہ تنگ کرتا ہے | یقیناً وہ | ہر چیز کا | خوب علم رکھنے والا |

يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيَقْدِرُ ؕ اِنَّهٗ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ⑬

وہ رزق کو جس کے لئے چاہے کُشادہ کرتا ہے اور تنگ بھی کر دیتا ہے۔ یقیناً وہ ہر چیز کا خوب علم رکھنے والا ہے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شَرَعَ | لَكُمْ | مِّنَ | الدِّيْنِ | مَا | وَصّٰى | بِهٖ | نُوْحًا | وَّ | الَّذِيْٓ |
| اُس نے احکام جاری کئے | تمہارے لئے | سے | دین | جو | اس نے وصیت کی | اس کی | نوح | اور | وہ جو |

شَرَعَ لَكُمْ مِّنَ الدِّيْنِ مَا وَصّٰى بِهٖ نُوْحًا وَّالَّذِيْٓ

اُس نے تمہارے لئے دین میں سے وہی احکام جاری کئے ہیں جن کا اس نے نوح کو بھی تاکیدی حکم دیا تھا۔اور جو

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَوْحَيْنَآ | اِلَيْكَ | وَمَا | وَصَّيْنَا | بِهٖٓ | اِبْرٰهِيْمَ | وَ | مُوْسٰى | وَ | عِيْسٰٓى |
| ہم نے وحی کی | تیری طرف | اور جو | ہم نے وصیت کی | اس کی | ابراہیم | اور | موسیٰ | اور | عیسیٰ |

اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ وَمَا وَصَّيْنَا بِهٖٓ اِبْرٰهِيْمَ وَمُوْسٰى وَعِيْسٰٓى

ہم نے تیری طرف وحی کیا ہے اور جس کا ہم نے ابراہیم اور موسیٰ اور عیسیٰ کو بھی تاکیدی حکم دیا تھا،

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنْ | اَقِيْمُوا | الدِّيْنَ | وَ | لَا تَتَفَرَّقُوْا | فِيْهِ |
| کہ | تم قائم کرو | دین | اور | تم اختلاف نہ کرو | اس میں |

اَنْ اَقِيْمُوا الدِّيْنَ وَلَا تَتَفَرَّقُوْا فِيْهِ ۭ

وہ یہی تھا کہ تم دین کو مضبوطی سے قائم کرو اور اس بارہ میں کوئی اختلاف نہ کرو۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَبُرَ | عَلَى | الْمُشْرِكِيْنَ | مَا | تَدْعُوْهُمْ | اِلَيْهِ |
| وہ بھاری ہوا | پر | مشرکین | جو | تو انہیں بلاتا ہے | اس کی طرف |

كَبُرَ عَلَى الْمُشْرِكِيْنَ مَا تَدْعُوْهُمْ اِلَيْهِ ۭ

بہت بھاری ہے مشرکوں پر وہ بات جس کی طرف تُو اُنہیں بلاتا ہے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَللّٰهُ | يَجْتَبِيْٓ | اِلَيْهِ | مَنْ | يَّشَاۗءُ | وَ | يَهْدِيْٓ | اِلَيْهِ | مَنْ | يُّنِيْبُ |
| اللہ | وہ چن لیتا ہے | اس کی طرف | جسے | وہ چاہتا ہے | اور | وہ ہدایت دیتا ہے | اس کی طرف | جو | وہ جھکتا ہے |

اَللّٰهُ يَجْتَبِيْٓ اِلَيْهِ مَنْ يَّشَاۗءُ وَيَهْدِيْٓ اِلَيْهِ مَنْ يُّنِيْبُ ⑭

اللہ جسے چاہتا ہے اپنے لئے چُن لیتا ہے اور اپنی طرف اُسے ہدایت دیتا ہے جو (اس کی طرف) جھکتا ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا تَفَرَّقُوْٓا | اِلَّا | مِنْۢ بَعْدِ مَا | جَاۗءَهُمُ | الْعِلْمُ | بَغْيًۢا | بَيْنَهُمْ |
| اور | انہوں نے تفرقہ نہیں کیا | سوائے | اس کے بعد جو | وہ ان کے پاس آیا | علم | بغاوت کرنا | ان کے درمیان |

وَمَا تَفَرَّقُوْٓا اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَاۗءَهُمُ الْعِلْمُ بَغْيًۢا بَيْنَهُمْ ۭ

اور اُنہوں نے تفرقہ نہیں کیا مگر ایک دوسرے کے خلاف بغاوت کرتے ہوئے بعد اِس کے کہ اُن کے پاس علم آچکا تھا

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَوْ | لَا | كَلِمَةٌ | سَبَقَتْ | مِنْ | رَّبِّكَ | اِلٰٓى | اَجَلٍ | مُّسَمًّى |
| اور | اگر | نہ | فرمان/بات | وہ گزر گئی | سے | تیرا رب | طرف | مدت ۔ میعاد | معین ۔ مقرر |

وَلَوْلَا كَلِمَةٌ سَبَقَتْ مِنْ رَّبِّكَ اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى

اور اگر تیرے ربّ کا یہ فرمان معین مدت تک کے لئے جاری نہ ہو چکا ہوتا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَّقُضِىَ | بَيْنَهُمْ | وَ | اِنَّ | الَّذِيْنَ | اُوْرِثُوا | الْكِتٰبَ | مِنْۢ بَعْدِهِمْ |
| ضرور وہ فیصلہ کر دیا جاتا | ان کے درمیان | اور | یقیناً | وہ لوگ | وہ وارث بنائے گئے | کتاب | ان کے بعد |

لَّقُضِىَ بَيْنَهُمْ ؕ وَاِنَّ الَّذِيْنَ اُوْرِثُوا الْكِتٰبَ مِنْۢ بَعْدِهِمْ

تو ضرور اُن کے درمیان فیصلہ چکا دیا جاتا اور یقیناً وہ لوگ جنہیں اُن کے بعد کتاب کا وارث بنایا گیا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَفِىْ | شَكٍّ | مِّنْهُ | مُرِيْبٍ | فَلِذٰلِكَ | فَادْعُ |
| ضرور میں | شک | اس سے | بے چین کرنے والا | پس اسی بنا پر | پس تُو دعوت دے |

لَفِىْ شَكٍّ مِّنْهُ مُرِيْبٍ ⑮ فَلِذٰلِكَ فَادْعُ ۚ

اس کے متعلق ایک بے چین کر دینے والے شک میں پڑے ہوئے ہیں ۔ پس اِسی بنا پر چاہئے کہ تُو انہیں دعوت دے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَاسْتَقِمْ | كَمَآ | اُمِرْتَ | وَ | لَا تَتَّبِعْ | اَهْوَآءَهُمْ | وَ | قُلْ | اٰمَنْتُ |
| اور تُو قائم رہ | جیسا کہ | تجھے حکم دیا گیا | اور | تُو پیروی نہ کر | ان کی خواہشات | اور | تُو کہہ دے | میں ایمان لایا |

وَاسْتَقِمْ كَمَآ اُمِرْتَ ۚ وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَهُمْ ۚ وَقُلْ اٰمَنْتُ

اور مضبوطی سے اپنے موقف پر قائم ہو جا جیسے تجھے حکم دیا جاتا ہے اور اُن کی خواہشات کی پیروی نہ کر اور کہہ دے کہ میں اس پر ایمان لا چکا ہوں

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بِمَآ | اَنْزَلَ | اللّٰهُ | مِنْ | كِتٰبٍ | وَ | اُمِرْتُ | لِاَعْدِلَ | بَيْنَكُمْ |
| اس پر جو | اس نے اتارا | اللہ | سے | کتاب | اور | مجھے حکم دیا گیا ہے | کہ میں انصاف کروں | تمہارے درمیان |

بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ مِنْ كِتٰبٍ ۚ وَاُمِرْتُ لِاَعْدِلَ بَيْنَكُمْ ؕ

جو کتاب ہی کی باتوں میں سے اللہ نے اُتارا ہے ۔ اور مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں تمہارے درمیان انصاف کا معاملہ کروں ۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَللّٰهُ | رَبُّنَا | وَ | رَبُّكُمْ | لَنَآ | اَعْمَالُنَا | وَ | لَكُمْ | اَعْمَالُكُمْ |
| اللہ | ہمارا ربّ | اور | تمہارا ربّ | ہمارے لئے | ہمارے اعمال | اور | تمہارے لئے | تمہارے اعمال |

اَللّٰهُ رَبُّنَا وَرَبُّكُمْ ؕ لَنَآ اَعْمَالُنَا وَلَكُمْ اَعْمَالُكُمْ ؕ

اللہ ہی ہمارا ربّ اور تمہارا بھی ربّ ہے ۔ ہمارے لئے ہمارے اعمال اور تمہارے لئے تمہارے اعمال ہیں ۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَا | حُجَّةَ | بَيۡنَنَا | وَ | بَيۡنَكُمۡ | اَللّٰهُ | يَجۡمَعُ | بَيۡنَنَا |
| نہیں | جھگڑا/ دلیل | ہمارے درمیان | اور | تمہارے درمیان | اللہ | وہ جمع کرتا ہے | ہمارے درمیان |

لَا حُجَّةَ بَيۡنَنَا وَبَيۡنَكُمۡ ؕ اَللّٰهُ يَجۡمَعُ بَيۡنَنَا ۚ

ہمارے اور تمہارے درمیان کوئی جھگڑا (کام) نہیں (آسکتا)۔ اللہ ہمیں اکٹھا کرے گا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِلَيۡهِ | الۡمَصِيۡرُ | وَ | الَّذِيۡنَ | يُحَآجُّوۡنَ | فِي | اللّٰهِ |
| اور | اس کی طرف | لوٹنا | اور | وہ لوگ | وہ جھگڑا کرتے ہیں | میں | اللہ |

وَاِلَيۡهِ الۡمَصِيۡرُ ؕ ⑯ وَالَّذِيۡنَ يُحَآجُّوۡنَ فِي اللّٰهِ

اور اُسی کی طرف لوٹ کر جانا ہے۔ اور وہ لوگ جو اللہ کے بارہ میں اس کے بعد بھی جھگڑتے ہیں

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِنۡ | بَعۡدِ | مَا | اسۡتُجِيۡبَ | لَهٗ | حُجَّتُهُمۡ | دَاحِضَةٌ | عِنۡدَ | رَبِّهِمۡ |
| سے | بعد | جو | وہ قبول کرلیا گیا | اس کے لئے | ان کی دلیل | باطل | پاس | ان کا رب |

مِنۡۢ بَعۡدِ مَا اسۡتُجِيۡبَ لَهٗ حُجَّتُهُمۡ دَاحِضَةٌ عِنۡدَ رَبِّهِمۡ

کہ اسے قبول کرلیا گیا ہے اُن کی دلیل اُن کے ربّ کے حضور باطل ہے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | عَلَيۡهِمۡ | غَضَبٌ | وَّ | لَهُمۡ | عَذَابٌ | شَدِيۡدٌ |
| اور | ان پر | غضب | اور | ان کے لئے | عذاب | شدید |

وَعَلَيۡهِمۡ غَضَبٌ وَّلَهُمۡ عَذَابٌ شَدِيۡدٌ ⑰

اور ان پر ہی غضب ہوگا اور اُن کے لئے سخت عذاب (مقدر) ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَللّٰهُ | الَّذِىۡۤ | اَنۡزَلَ | الۡكِتٰبَ | بِالۡحَقِّ | وَ | الۡمِيۡزَانَ |
| اللہ | وہ جو | اس نے نازل کیا | کتاب | حق کے ساتھ | اور | میزان۔ترازو |

اَللّٰهُ الَّذِىۡۤ اَنۡزَلَ الۡكِتٰبَ بِالۡحَقِّ وَالۡمِيۡزَانَ ؕ

اللہ وہ ہے جس نے حق کے ساتھ کتاب اور میزان کو اُتارا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | يُدۡرِيۡكَ | لَعَلَّ | السَّاعَةَ | قَرِيۡبٌ | يَسۡتَعۡجِلُ | بِهَا |
| اور | کیا | وہ تجھے آگاہ کرتا ہے | شاید | گھڑی | قریب | وہ جلدی طلب کرتا ہے | اس کو |

وَمَا يُدۡرِيۡكَ لَعَلَّ السَّاعَةَ قَرِيۡبٌ ⑱ يَسۡتَعۡجِلُ بِهَا

اور تجھے کیا چیز سمجھائے کہ بعید نہیں کہ وہ گھڑی قریب ہو۔ اس کے جلد ظاہر ہونے کا مطالبہ وہی کرتے ہیں

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | لَا | يُؤْمِنُوْنَ | بِهَا | وَ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | مُشْفِقُوْنَ | مِنْهَا |
| وہ لوگ | نہیں | وہ ایمان لاتے ہیں | اس پر | اور | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | ڈرنے والے | اس سے |

الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِهَا ۚ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مُشْفِقُوْنَ مِنْهَا ۙ

جو اس پر ایمان نہیں لاتے اور وہ لوگ جو ایمان لائے اس سے ڈرتے ہیں

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَعْلَمُوْنَ | اَنَّهَا | الْحَقُّ | اَلَآ | اِنَّ | الَّذِيْنَ |
| اور | وہ جانتے ہیں | کہ وہ | حق | خبردار | یقیناً | وہ لوگ |

وَيَعْلَمُوْنَ اَنَّهَا الْحَقُّ ؕ اَلَآ اِنَّ الَّذِيْنَ

اور جانتے ہیں کہ وہ حق ہے۔ خبردار! یقیناً وہ

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يُمَارُوْنَ | فِي | السَّاعَةِ | لَفِيْ | ضَلٰلٍ | بَعِيْدٍ | اَللّٰهُ | لَطِيْفٌۢ | بِعِبَادِهٖ |
| وہ جھگڑتے ہیں | میں | قیامت | ضرور میں | گمراہی | دور | اللہ | بہت مہربان | اپنے بندوں پر |

يُمَارُوْنَ فِي السَّاعَةِ لَفِيْ ضَلٰلٍ بَعِيْدٍ ﴿19﴾ اَللّٰهُ لَطِيْفٌۢ بِعِبَادِهٖ

جو ساعت کے بارہ میں جھگڑتے ہیں پرلے درجہ کی گمراہی میں مبتلا ہیں۔ اللہ اپنے بندوں کے حق میں نرمی کا سلوک کرنے والا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يَرْزُقُ | مَنْ | يَّشَآءُ | وَ | هُوَ | الْقَوِيُّ | الْعَزِيْزُ |
| وہ رزق دیتا ہے | جسے | وہ چاہتا ہے | اور | وہ | طاقتور | کامل غلبہ والا |

ع 2 10 3

يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ ﴿20﴾ ع

وہ جسے چاہتا ہے رزق عطا کرتا ہے اور وہی بہت طاقتور (اور) کامل غلبہ والا ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مَنْ | كَانَ | يُرِيْدُ | حَرْثَ | الْاٰخِرَةِ | نَزِدْ | لَهٗ | فِيْ | حَرْثِهٖ |
| جو | وہ تھا | وہ چاہتا ہے | کھیتی | آخرت | ہم زیادہ کریں گے | اس کے لئے | میں | اس کی کھیتی |

مَنْ كَانَ يُرِيْدُ حَرْثَ الْاٰخِرَةِ نَزِدْ لَهٗ فِيْ حَرْثِهٖ ۚ

جو آخرت کی کھیتی پسند کرتا ہے ہم اُس کے لئے اُس کی کھیتی میں اضافہ کر دیتے ہیں

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَنْ | كَانَ | يُرِيْدُ | حَرْثَ | الدُّنْيَا | نُؤْتِهٖ | مِنْهَا |
| اور | جو | وہ تھا | وہ چاہتا ہے | کھیتی | دنیا | ہم اسے دیں گے | اس سے |

وَمَنْ كَانَ يُرِيْدُ حَرْثَ الدُّنْيَا نُؤْتِهٖ مِنْهَا

اور جو دنیا کی کھیتی چاہتا ہے ہم اُسی میں سے اُسے دیتے ہیں

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | لَهٗ | فِي | الْاٰخِرَةِ | مِنْ | نَّصِيْبٍ |
| اور | نہیں | اس کے لئے | میں | آخرت | کوئی | حصہ |

وَمَا لَهٗ فِي الْاٰخِرَةِ مِنْ نَّصِيْبٍ ﴿21﴾

اس حال میں کہ آخرت میں اس کے لئے کوئی حصہ نہیں ہوگا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَمْ | لَهُمْ | شُرَكٰٓؤُا | شَرَعُوْا | لَهُمْ | مِّنَ | الدِّيْنِ |
| یا | ان کے لئے | شریک (جمع) | انہوں نے احکام جاری کئے | ان کے لئے | میں سے | دین |

اَمْ لَهُمْ شُرَكٰٓؤُا شَرَعُوْا لَهُمْ مِّنَ الدِّيْنِ

کیا اُن کے حامی ایسے شرکاء ہیں جنہوں نے اُن کی خاطر ایسے دینی احکام جاری کئے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مَا | لَمْ يَاْذَنْ | بِهِ | اللّٰهُ | وَ | لَوْ | لَا | كَلِمَةُ | الْفَصْلِ |
| جو | اس نے اجازت نہیں دی | اس کی | اللہ | اور | اگر | نہیں | فرمان | فیصلہ |

مَا لَمْ يَاْذَنْ بِهِ اللّٰهُ ۭ وَلَوْلَا كَلِمَةُ الْفَصْلِ

جن کا اللہ نے کوئی حکم نہیں دیا تھا؟ اور اگر طریقِ فیصلہ کا فرمان موجود نہ ہوتا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَقُضِيَ | بَيْنَهُمْ | وَ | اِنَّ | الظّٰلِمِيْنَ | لَهُمْ | عَذَابٌ | اَلِيْمٌ |
| ضرور وہ فیصلہ کر دیا جاتا | ان کے درمیان | اور | یقیناً | ظالم (جمع) | ان کے لئے | عذاب | دردناک |

لَقُضِيَ بَيْنَهُمْ ۭ وَاِنَّ الظّٰلِمِيْنَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿22﴾

تو ان کے درمیان معاملہ فوری نپٹا دیا جاتا اور یقیناً ظالموں کے لئے دردناک عذاب (مقدر) ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تَرَى | الظّٰلِمِيْنَ | مُشْفِقِيْنَ | مِمَّا | كَسَبُوْا | وَ | هُوَ | وَاقِعٌۢ | بِهِمْ |
| تو دیکھتا ہے | ظلم کرنے والے | ڈرنے والے | اس کی وجہ سے | انہوں نے کمایا | اور | وہ | ہونے والا | ان کے ساتھ |

تَرَى الظّٰلِمِيْنَ مُشْفِقِيْنَ مِمَّا كَسَبُوْا وَهُوَ وَاقِعٌۢ بِهِمْ ۭ

تو ظالموں کو اس کسب کے نتیجہ سے ڈرتا ہوا دیکھے گا جو اُنہوں نے کمایا حالانکہ وہ تو اُن کے ساتھ ہو کر رہنے والا ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ | عَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ | فِيْ | رَوْضٰتِ | الْجَنّٰتِ |
| اور | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | اور | انہوں نے عمل کئے | نیک اعمال | میں | باغات | جنت (جمع) |

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فِيْ رَوْضٰتِ الْجَنّٰتِ ۚ

اور جو لوگ ایمان لائے اور نیک اعمال بجالائے وہ جنتوں کے باغات میں ہوں گے۔

| لَهُمْ | مَّا | يَشَآءُوْنَ | عِنْدَ | رَبِّهِمْ | ذٰلِكَ | هُوَ | الْفَضْلُ | الْكَبِيْرُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ان کے لئے | جو | وہ چاہتے ہیں | پاس | ان کا رب | یہ،وہ | وہ | فضل | بڑا |

لَهُمْ مَّا يَشَآءُوْنَ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۭ ذٰلِكَ هُوَ الْفَضْلُ الْكَبِيْرُ ﴿23﴾

اُنہیں اُن کے ربّ کے حضور وہ ملے گا جو وہ چاہا کرتے تھے۔ یہی ہے وہ جو فضل کبیر ہے۔

| ذٰلِكَ | الَّذِيْ | يُبَشِّرُ | اللّٰهُ | عِبَادَهُ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ،وہ | وہ جو | وہ خوشخبری دیتا ہے | اللہ | اس کے بندے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے |

ذٰلِكَ الَّذِيْ يُبَشِّرُ اللّٰهُ عِبَادَهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

یہ وہی ہے جس کی اللہ اپنے اُن بندوں کو خوشخبری دیتا رہا ہے جو ایمان لائے

| وَ | عَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ | قُلْ | لَّآ | اَسْـَٔلُكُمْ | عَلَيْهِ | اَجْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | انہوں نے عمل کیے | نیک اعمال | تو کہہ دے | نہیں | میں تم سے مانگتا ہوں | اس پر | اجر |

وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ۭ قُلْ لَّآ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ اَجْرًا

اور نیک اعمال بجالائے۔ تُو کہہ دے میں اس پر تم سے کوئی اجر نہیں مانگتا،

| اِلَّا | الْمَوَدَّةَ | فِي | الْقُرْبٰى | وَ | مَنْ | يَّقْتَرِفْ | حَسَنَةً |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مگر | محبت | میں | اقرباء | اور | جو | وہ کماتا ہے | نیکی |

اِلَّا الْمَوَدَّةَ فِي الْقُرْبٰى ۭ وَمَنْ يَّقْتَرِفْ حَسَنَةً

ہاں تم آپس میں اقرباء کی سی محبت پیدا کرو۔ اور جو کسی (معدوم) نیکی کو اُجاگر کرتا ہے

| نَّزِدْ | لَهٗ | فِيْهَا | حُسْنًا | اِنَّ | اللّٰهَ | غَفُوْرٌ | شَكُوْرٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہم زیادہ کریں گے | اس کے لئے | اس میں | حُسن/اچھائی | یقیناً | اللہ | بہت بخشنے والا | بہت شکر قبول کرنے والا |

نَّزِدْ لَهٗ فِيْهَا حُسْنًا ۭ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ شَكُوْرٌ ﴿24﴾

ہم اس میں اسکے لئے مزید حُسن پیدا کر دیں گے۔ یقیناً اللہ بہت بخشنے والا (اور) بہت ہی شکر قبول کرنے والا ہے۔

| اَمْ | يَقُوْلُوْنَ | افْتَرٰى | عَلَى | اللّٰهِ | كَذِبًا | فَاِنْ يَّشَاِ | اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا | وہ کہتے ہیں | اس نے گھڑا | پر | اللہ | جھوٹ | پس اگر وہ چاہے | اللہ |

اَمْ يَقُوْلُوْنَ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا ۚ فَاِنْ يَّشَاِ اللّٰهُ

کیا وہ کہتے ہیں کہ اس نے اللہ پر جھوٹ گھڑ لیا ہے؟ پس اگر اللہ چاہتا

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يَخْتِمْ | عَلٰى | قَلْبِكَ | وَ | يَمْحُ | اللّٰهُ | الْبَاطِلَ |
| وہ مہر لگا دیتا ہے | اوپر | تیرا دل | اور | وہ مٹاتا ہے | اللہ | جھوٹ |

يَخْتِمْ عَلٰى قَلْبِكَ ؕ وَيَمْحُ اللّٰهُ الْبَاطِلَ

تو تیرے دل پر مہر لگا دیتا اور جھوٹ کو اللہ مٹا دیا کرتا ہے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يُحِقُّ | الْحَقَّ | بِكَلِمٰتِهٖ | اِنَّهٗ | عَلِيْمٌۢ | بِذَاتِ الصُّدُوْرِ |
| اور | وہ ثابت کرتا ہے | حق | اس کے کلمات کے ساتھ | یقیناً وہ | خوب جاننے والا | سینوں کی باتوں کو |

وَيُحِقُّ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ ؕ اِنَّهٗ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ﴿25﴾

اور حق کو اپنے کلمات سے ثابت کر دیتا ہے۔ یقیناً وہ سینوں کی باتوں کو خوب جاننے والا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هُوَ | الَّذِىْ | يَقْبَلُ | التَّوْبَةَ | عَنْ | عِبَادِهٖ |
| اور | وہ | وہ جو | وہ قبول کرتا ہے | توبہ | سے | اس کے بندے |

وَهُوَ الَّذِىْ يَقْبَلُ التَّوْبَةَ عَنْ عِبَادِهٖ

اور وہی ہے جو اپنے بندوں کی طرف سے توبہ قبول کرتا ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَعْفُوْا | عَنِ | السَّيِّاٰتِ | وَ | يَعْلَمُ | مَا | تَفْعَلُوْنَ |
| اور | وہ درگزر کرتا ہے | سے | برائیاں | اور | وہ جانتا ہے | جو | تم کرتے ہو |

وَيَعْفُوْا عَنِ السَّيِّاٰتِ وَيَعْلَمُ مَا تَفْعَلُوْنَ ۙ﴿26﴾

اور برائیوں سے درگزر کرتا ہے اور جانتا ہے جو تم کرتے ہو۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَسْتَجِيْبُ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ | عَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ |
| اور | وہ قبول کرتا ہے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | اور | انہوں نے عمل کئے | نیک اعمال |

وَيَسْتَجِيْبُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

اور وہ اُن کی دعائیں قبول کرتا ہے جو ایمان لائے اور نیک اعمال بجالائے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَزِيْدُهُمْ | مِّنْ | فَضْلِهٖ | وَ | الْكٰفِرُوْنَ | لَهُمْ | عَذَابٌ | شَدِيْدٌ |
| اور | وہ انہیں بڑھاتا ہے | سے | اس کا فضل | جبکہ | کافر (جمع) | ان کے لئے | عذاب | شدید |

وَيَزِيْدُهُمْ مِّنْ فَضْلِهٖ ؕ وَالْكٰفِرُوْنَ لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيْدٌ ﴿27﴾

اور اپنے فضل سے انہیں بڑھا دیتا ہے۔ جبکہ کافروں کے لئے تو بہت سخت عذاب (مقدر) ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَوْ | بَسَطَ | اللّٰهُ | الرِّزْقَ | لِعِبَادِهٖ | لَبَغَوْا | فِي | الْاَرْضِ |
| اور | اگر | اس نے کشادہ کیا | اللہ | رزق | اس کے بندوں کے لئے | ضرور انہوں نے سرکشی کی | میں | زمین |

وَلَوْ بَسَطَ اللّٰهُ الرِّزْقَ لِعِبَادِهٖ لَبَغَوْا فِي الْاَرْضِ

اور اگر اللہ اپنے بندوں کے لئے رزق کشادہ کر دیتا تو وہ زمین میں ضرور باغیانہ روش اختیار کرتے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلٰكِنْ | يُّنَزِّلُ | بِقَدَرٍ | مَّا | يَشَآءُ | اِنَّهٗ | بِعِبَادِهٖ | خَبِيْرٌ | بَصِيْرٌ |
| لیکن | وہ نازل کرتا ہے | ایک اندازہ کے مطابق | جو | وہ چاہتا ہے | یقیناً وہ | اس کے بندوں سے | باخبر | گہری نظر رکھنے والا |

وَلٰكِنْ يُّنَزِّلُ بِقَدَرٍ مَّا يَشَآءُ ؕ اِنَّهٗ بِعِبَادِهٖ خَبِيْرٌۢ بَصِيْرٌ ﴿28﴾

لیکن وہ ایک اندازہ کے مطابق جو چاہتا ہے نازل کرتا ہے۔ یقیناً وہ اپنے بندوں سے ہمیشہ باخبر (اور ان پر) گہری نظر رکھنے والا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هُوَ | الَّذِيْ | يُنَزِّلُ | الْغَيْثَ | مِنْۢ بَعْدِ مَا | قَنَطُوْا |
| اور | وہ | وہ جو | وہ نازل کرتا ہے | بارش | بعد اس کے کہ | وہ مایوس ہوئے |

وَهُوَ الَّذِيْ يُنَزِّلُ الْغَيْثَ مِنْۢ بَعْدِ مَا قَنَطُوْا

اور وہی ہے جو بارش کو نازل کرتا ہے بعد اس کے کہ وہ مایوس ہو چکے ہوتے ہیں

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَنْشُرُ | رَحْمَتَهٗ | وَ | هُوَ | الْوَلِيُّ | الْحَمِيْدُ |
| اور | وہ پھیلاتا ہے | اس کی رحمت | اور | وہ | کارساز۔ دوست | صاحب تعریف |

وَيَنْشُرُ رَحْمَتَهٗ ؕ وَهُوَ الْوَلِيُّ الْحَمِيْدُ ﴿29﴾

اور اپنی رحمت کو پھیلا دیتا ہے۔ اور وہی ہے جو کارساز (اور) صاحبِ تعریف ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مِنْ | اٰيٰتِهٖ | خَلْقُ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضِ |
| اور | سے | اس کے نشانات | پیدائش | آسمان (جمع) | اور | زمین |

وَمِنْ اٰيٰتِهٖ خَلْقُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

اور اسکے نشانات میں سے آسمانوں اور زمین کی پیدائش ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | بَثَّ | فِيْهِمَا | مِنْ | دَآبَّةٍ | وَ | هُوَ |
| اور | جو | اس نے پھیلایا | ان (دونوں) میں | سے | چوپائے (جمع) | اور | وہ |

وَمَا بَثَّ فِيْهِمَا مِنْ دَآبَّةٍ ؕ وَهُوَ

اور جو اس نے ان دونوں میں چلنے پھرنے والے جاندار پھیلا دیئے اور وہ

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عَلٰی | جَمْعِهِمْ | اِذَا | يَشَآءُ | قَدِيْرٌ | وَ | مَآ | اَصَابَكُمْ | مِّنْ | مُّصِيْبَةٍ |
| پر | ان کا اکٹھا کرنا | جب | وہ چاہتا ہے | قدرت رکھنے والا | اور | جو | وہ تم کو پہنچا | سے | مصیبت |

عَلٰی جَمْعِهِمْ اِذَا يَشَآءُ قَدِيْرٌ ؏ (30) وَمَآ اَصَابَكُمْ مِّنْ مُّصِيْبَةٍ ع 3 10 4

انہیں اکٹھا کرنے پر خوب قادر ہے جب وہ چاہے گا۔ اور تمہیں جو مصیبت پہنچتی ہے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَبِمَا | كَسَبَتْ | اَيْدِيْكُمْ | وَ | يَعْفُوْا | عَنْ | كَثِيْرٍ |
| پس بسبب اس کے جو | اس نے کمایا | تمہارے ہاتھ | اور | وہ درگزر کرتا ہے | سے | بہت |

فَبِمَا كَسَبَتْ اَيْدِيْكُمْ وَيَعْفُوْا عَنْ كَثِيْرٍ ؕ (31)

تو وہ اس سبب سے ہے جو تمہارے اپنے ہاتھوں نے کمایا۔ جبکہ وہ بہت سی باتوں سے درگزر کرتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَآ | اَنْتُمْ | بِمُعْجِزِيْنَ | فِي | الْاَرْضِ |
| اور | نہیں | تم | ہرگز عاجز کرنے والے | میں | زمین |

وَمَآ اَنْتُمْ بِمُعْجِزِيْنَ فِي الْاَرْضِ ۚۖ

اور تم زمین میں عاجز کرنے والے نہیں بن سکتے

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | لَكُمْ | مِّنْ | دُوْنِ | اللّٰهِ | مِنْ | وَّلِيٍّ | وَّ | لَا | نَصِيْرٍ |
| اور | نہیں | تمہارے لئے | سے | سوائے | اللہ | سے | دوست | اور | نہیں | مددگار |

وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ (32)

اور اللہ کے سوا تمہارا کوئی سرپرست اور مددگار نہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مِنْ | اٰيٰتِهِ | الْجَوَارِ | فِي | الْبَحْرِ | كَالْاَعْلَامِ |
| اور | سے | اس کے نشانات | کشتیاں | میں | سمندر | پہاڑوں جیسی |

وَمِنْ اٰيٰتِهِ الْجَوَارِ فِي الْبَحْرِ كَالْاَعْلَامِ ؕ (33)

اور اس کے نشانات میں سے سمندر میں چلنے والی پہاڑوں جیسی (بلند) کشتیاں ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ يَّشَاْ | يُسْكِنِ | الرِّيْحَ | فَيَظْلَلْنَ | رَوَاكِدَ | عَلٰی | ظَهْرِهٖ |
| اگر وہ چاہے | وہ ساکن کردے | ہوا | پس وہ ہوجاتی ہیں | کھڑی ہونے والیاں | پر | اس کی سطح |

اِنْ يَّشَاْ يُسْكِنِ الرِّيْحَ فَيَظْلَلْنَ رَوَاكِدَ عَلٰی ظَهْرِهٖ ؕ

اگر وہ چاہے تو ہوا کو ساکن کردے پس وہ اس (سمندر) کی سطح پر کھڑی کی کھڑی رہ جائیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | فِيْ | ذٰلِكَ | لَاٰيٰتٍ | لِّكُلِّ | صَبَّارٍ | شَكُوْرٍ |
| یقیناً | میں | یہ، وہ | ضرور نشانات | ہر ایک کے لئے | بہت صبر کرنے والا | بہت شکر کرنے والا |

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّكُلِّ صَبَّارٍ شَكُوْرٍ ﴿34﴾

یقیناً اِس بات میں ہر بہت صبر کرنے والے اور بہت شکر کرنے والے کے لئے نشانات ہیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَوْ | يُوْبِقْهُنَّ | بِمَا | كَسَبُوْا | وَ | يَعْفُ | عَنْ | كَثِيْرٍ |
| یا | وہ انہیں ہلاک کردے گا | اس کی وجہ سے جو | انہوں نے کمایا | اور | وہ درگزر کرتا ہے | سے | بہت |

اَوْ يُوْبِقْهُنَّ بِمَا كَسَبُوْا وَيَعْفُ عَنْ كَثِيْرٍ ﴿35﴾

یا اُن (کشتیوں) کو اُن (سواروں) کے کسب کی وجہ سے ہلاک کردے جو وہ کرتے رہے۔ اور بہت سی باتوں سے وہ درگزر کرتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَعْلَمَ | الَّذِيْنَ | يُجَادِلُوْنَ | فِيْٓ | اٰيٰتِنَا |
| اور | وہ جانتا ہے | وہ لوگ | وہ جھگڑا کرتے ہیں | میں | ہماری آیات |

وَّيَعْلَمَ الَّذِيْنَ يُجَادِلُوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِنَا

اور تا جان لیں وہ لوگ جو ہماری آیات کے بارہ میں جھگڑتے ہیں

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مَا | لَهُمْ | مِّنْ | مَّحِيْصٍ | فَمَآ | اُوْتِيْتُمْ | مِّنْ | شَيْءٍ |
| نہیں | ان کے لئے | سے | بھاگنے کی جگہ | پس جو | تم دیئے گئے | سے | چیز |

مَا لَهُمْ مِّنْ مَّحِيْصٍ ﴿36﴾ فَمَآ اُوْتِيْتُمْ مِّنْ شَيْءٍ

(کہ) اُن کے فرار کی کوئی جگہ نہیں۔ پس جو بھی تمہیں دیا گیا ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَمَتَاعُ | الْحَيٰوةِ | الدُّنْيَا | وَ | مَا | عِنْدَ | اللّٰهِ | خَيْرٌ |
| پس فائدہ | زندگی | دنیا | اور | جو | پاس | اللہ | بہتر۔ اچھا |

فَمَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ خَيْرٌ

وہ دنیا کی زندگی کا عارضی سامان ہے اور جو اللہ کے پاس ہے وہ اچھا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | اَبْقٰى | لِلَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ | عَلٰى | رَبِّهِمْ | يَتَوَكَّلُوْنَ |
| اور | زیادہ باقی رہنے والا | ان لوگوں کے لئے | وہ ایمان لائے | اور | پر | ان کا رب | وہ توکّل کرتے ہیں |

وَّاَبْقٰى لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ﴿37﴾

اور اُن لوگوں کے لئے سب سے زیادہ باقی رہنے والا ہے جو ایمان لائے اور اپنے رب پر توکّل کرتے ہیں۔

| وَ | الَّذِيْنَ | يَجْتَنِبُوْنَ | كَبٰٓئِرَ | الْاِثْمِ | وَ | الْفَوَاحِشَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ لوگ | وہ اجتناب کرتے ہیں | بڑے | گناہ | اور | بے حیائیاں |

وَالَّذِيْنَ يَجْتَنِبُوْنَ كَبٰٓئِرَ الْاِثْمِ وَالْفَوَاحِشَ

اور جو بڑے گناہوں اور بے حیائی کی باتوں سے اجتناب کرتے ہیں

| وَ | اِذَا مَا | غَضِبُوْا | هُمْ | يَغْفِرُوْنَ | وَ | الَّذِيْنَ | اسْتَجَابُوْا | لِرَبِّهِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جب کبھی | وہ غضب ناک ہوئے | وہ | وہ معاف کرتے ہیں | اور | وہ لوگ | انہوں نے لبیک کہا | ان کے ربّ کے لئے |

وَاِذَا مَا غَضِبُوْا هُمْ يَغْفِرُوْنَ ۚ﴿38﴾ وَالَّذِيْنَ اسْتَجَابُوْا لِرَبِّهِمْ

اور جب وہ غضبناک ہوں تو بخشش سے کام لیتے ہیں۔ اور جو اپنے ربّ کی آواز پر لبیک کہتے ہیں

| وَ | اَقَامُوا | الصَّلٰوةَ | وَ | اَمْرُهُمْ | شُوْرٰى | بَيْنَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | انہوں نے قائم کی | نماز | اور | ان کا معاملہ | مشورہ کرنا | ان کے درمیان |

وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ ۖ وَاَمْرُهُمْ شُوْرٰى بَيْنَهُمْ ۖ

اور نماز قائم کرتے ہیں اور اُن کا امر باہمی مشورہ سے طے ہوتا ہے

| وَ | مِمَّا | رَزَقْنٰهُمْ | يُنْفِقُوْنَ | وَ | الَّذِيْنَ | اِذَآ | اَصَابَهُمُ | الْبَغْىُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس میں سے جو | ہم نے ان کو رزق دیا | وہ خرچ کرتے ہیں | اور | وہ لوگ | جب | وہ ان کو پہنچا | زیادتی |

وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۚ﴿39﴾ وَالَّذِيْنَ اِذَآ اَصَابَهُمُ الْبَغْىُ

اور اس میں سے جو ہم نے اُنہیں عطا کیا خرچ کرتے ہیں۔ اور وہ جن پر جب زیادتی ہوتی ہے

| هُمْ | يَنْتَصِرُوْنَ | وَ | جَزٰٓؤُا | سَيِّئَةٍ | سَيِّئَةٌ | مِّثْلُهَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ | وہ بدلہ لیتے ہیں | اور | بدلہ | بدی | بدی | اس جیسی |

هُمْ يَنْتَصِرُوْنَ ﴿40﴾ وَجَزٰٓؤُا سَيِّئَةٍ سَيِّئَةٌ مِّثْلُهَا ۚ

تو وہ بدلہ لیتے ہیں۔ اور بدی کا بدلہ، کی جانے والی بدی کے برابر ہوتا ہے۔

| فَمَنْ | عَفَا | وَ | اَصْلَحَ | فَاَجْرُهٗ | عَلَى | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس جو | اس نے معاف کیا | اور | اس نے اصلاح کی | پس اس کا اجر | پر | اللہ |

فَمَنْ عَفَا وَاَصْلَحَ فَاَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ ۭ

پس جو کوئی معاف کرے بشرطیکہ وہ اصلاح کرنے والا ہو تو اس کا اجر اللہ پر ہے۔

| اِنَّهٗ | لَا | يُحِبُّ | الظّٰلِمِيْنَ | وَ | لَمَنِ | انْتَصَرَ | بَعْدَ | ظُلْمِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً وہ | نہیں | وہ پسند کرتا ہے | ظلم کرنے والے | اور | ضرور جو | اس نے بدلہ لیا | بعد | اس کا ظلم |

اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الظّٰلِمِيْنَ ﴿41﴾ وَلَمَنِ انْتَصَرَ بَعْدَ ظُلْمِهٖ

یقیناً وہ ظالموں کو پسند نہیں کرتا۔اور جو کوئی اپنے اوپر ظلم کے بعد بدلہ لیتا ہے

| فَاُولٰٓئِكَ | مَا | عَلَيْهِمْ | مِّنْ | سَبِيْلٍ | اِنَّمَا | السَّبِيْلُ | عَلَى | الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس وہ لوگ | نہیں | ان پر | سے | الزام۔راستہ | صرف | الزام۔راستہ | پر | وہ لوگ |

فَاُولٰٓئِكَ مَا عَلَيْهِمْ مِّنْ سَبِيْلٍ ﴿42﴾ اِنَّمَا السَّبِيْلُ عَلَى الَّذِيْنَ

تو یہی وہ لوگ ہیں جن پر کوئی الزام نہیں۔الزام تو صرف اُن پر ہے

| يَظْلِمُوْنَ | النَّاسَ | وَ | يَبْغُوْنَ | فِي | الْاَرْضِ | بِغَيْرِ | الْحَقِّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ ظلم کرتے ہیں | لوگ | اور | وہ سرکشی کرتے ہیں | میں | زمین | بغیر | حق |

يَظْلِمُوْنَ النَّاسَ وَيَبْغُوْنَ فِي الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ ؕ

جو لوگوں پر ظلم کرتے ہیں اور زمین میں ناحق سرکشی سے کام لیتے ہیں۔

| اُولٰٓئِكَ | لَهُمْ | عَذَابٌ | اَلِيْمٌ | وَ | لَمَنْ | صَبَرَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ لوگ | ان کے لئے | عذاب | دردناک | اور | ضرور جو | اس نے صبر کیا |

اُولٰٓئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿43﴾ وَلَمَنْ صَبَرَ

یہی وہ لوگ ہیں جن کے لیے دردناک عذاب (مقدر) ہے۔اور جو صبر کرے

| وَ | غَفَرَ | اِنَّ | ذٰلِكَ | لَمِنْ | عَزْمِ الْاُمُوْرِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس نے معاف کیا | یقیناً | یہ،وہ | ضرور میں سے | اولواالعزم باتیں/امور |

ع 4 14 5 وَغَفَرَ اِنَّ ذٰلِكَ لَمِنْ عَزْمِ الْاُمُوْرِ ﴿44﴾

اور بخش دے تو یقیناً یہ اُولوالعزم باتوں میں سے ہے۔

| وَ | مَنْ | يُّضْلِلِ | اللّٰهُ | فَمَا | لَهٗ | مِنْ | وَّلِيٍّ | مِّنْ بَعْدِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جسے | وہ گمراہ ٹھہراتا ہے | اللہ | پس نہیں | اس کے لئے | سے | دوست | اس کے بعد |

وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ وَّلِيٍّ مِّنْ بَعْدِهٖ ؕ

اور جسے اللہ گمراہ ٹھہرادے تو اُس کے لئے اس کے بعد کوئی مددگار نہیں

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | تَرَى | الظّٰلِمِيْنَ | لَمَّا | رَاَوُا | الْعَذَابَ | يَقُوْلُوْنَ |
| اور | تو دیکھتا ہے | ظالم (جمع) | جب | انہوں نے دیکھا | عذاب | وہ کہتے ہیں |

وَتَرَى الظّٰلِمِيْنَ لَمَّا رَاَوُا الْعَذَابَ يَقُوْلُوْنَ

اورتُو ظالموں کو دیکھے گا کہ جب وہ عذاب کا سامنا کریں گے تو کہیں گے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| هَلْ | اِلٰى | مَرَدٍّ | مِّنْ | سَبِيْلٍ | وَ | تَرٰىهُمْ |
| کیا | طرف | ٹالا جانا/لوٹنا | سے | راہ | اور | تو ان کو دیکھتا ہے |

هَلْ اِلٰى مَرَدٍّ مِّنْ سَبِيْلٍ ۚ (45) وَتَرٰىهُمْ

کہ کیا (اس کے) ٹالے جانے کی کوئی راہ ہے؟ اور تو اُنہیں دیکھے گا

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يُعْرَضُوْنَ | عَلَيْهَا | خٰشِعِيْنَ | مِنَ | الذُّلِّ | يَنْظُرُوْنَ | مِنْ | طَرْفٍ | خَفِيٍّ |
| وہ پیش کئے جائیں گے | اس پر | عاجزی کرنے والے | سے | ذلت | وہ دیکھتے ہیں | سے | طرف۔نظر | پوشیدہ |

يُعْرَضُوْنَ عَلَيْهَا خٰشِعِيْنَ مِنَ الذُّلِّ يَنْظُرُوْنَ مِنْ طَرْفٍ خَفِيٍّ ؕ

کہ وہ اس (عذاب) کے سامنے پیش کئے جائیں گے۔ ذلّت کی وجہ سے نہایت عاجزانہ حالت میں۔ وہ نظر خفی سے (اُسے) دیکھ رہے ہوں گے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | قَالَ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْٓا | اِنَّ | الْخٰسِرِيْنَ | الَّذِيْنَ | خَسِرُوْٓا | اَنْفُسَهُمْ |
| اور | اس نے کہا | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | یقیناً | گھاٹا پانے والے | وہ لوگ | انہوں نے گھاٹے میں ڈالا | ان کے نفوس |

وَقَالَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنَّ الْخٰسِرِيْنَ الَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ

اور وہ لوگ جو ایمان لائے، کہیں گے کہ یقیناً گھاٹا پانے والے تو وہی ہیں جنہوں نے اپنے آپ کو

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَهْلِيْهِمْ | يَوْمَ | الْقِيٰمَةِ | اَلَآ | اِنَّ | الظّٰلِمِيْنَ | فِيْ | عَذَابٍ | مُّقِيْمٍ |
| اور | ان کے اہل | دن | قیامت | خبردار | یقیناً | ظالم (جمع) | میں | عذاب | ٹھہر جانے والا |

وَاَهْلِيْهِمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ اَلَآ اِنَّ الظّٰلِمِيْنَ فِيْ عَذَابٍ مُّقِيْمٍ (46)

اور اپنے اہل وعیال کو قیامت کے دن گھاٹے میں ڈالا۔ خبردار یقیناً ظلم کرنے والے ایک ٹھہر جانے والے عذاب میں مبتلا ہوں گے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | كَانَ | لَهُمْ | مِّنْ | اَوْلِيَآءَ | يَنْصُرُوْنَهُمْ | مِّنْ | دُوْنِ | اللّٰهِ |
| اور | نہیں | وہ تھا | ان کے لئے | سے | دوست (جمع) | وہ ان کی مدد کرتے ہیں | سے | سوا | اللہ |

وَمَا كَانَ لَهُمْ مِّنْ اَوْلِيَآءَ يَنْصُرُوْنَهُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ

اور اُن کے کوئی دوست نہیں ہونگے جو اللہ کے سوا اُن کی مدد کریں

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَنۡ | يُّضۡلِلِ | اللّٰهُ | فَمَا | لَهٗ | مِنۡ | سَبِيۡلٍ |
| اور | جسے | وہ گمراہ ٹھہراتا ہے | اللہ | پس نہیں | اس کے لئے | سے | راستہ |

وَمَنۡ يُّضۡلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنۡ سَبِيۡلٍ ؕ (47)

اور جسے اللہ گمراہ ٹھہرا دے تو اس کے لئے کوئی رستہ نہیں رہے گا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِسۡتَجِيۡبُوۡا | لِرَبِّكُمۡ | مِّنۡ | قَبۡلِ | اَنۡ | يَّاۡتِىَ | يَوۡمٌ |
| تم لبیک کہو | تمہارے رب کے لئے | سے | پہلے | کہ | وہ آتا ہے | دن |

اِسۡتَجِيۡبُوۡا لِرَبِّكُمۡ مِّنۡ قَبۡلِ اَنۡ يَّاۡتِىَ يَوۡمٌ

اپنے ربّ کے فرمان پر لبیک کہو پیشتر اس سے کہ وہ دن آجائے

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَّا | مَرَدَّ | لَهٗ | مِنَ | اللّٰهِ | مَا | لَكُمۡ | مِّنۡ | مَّلۡجَاٍ | يَّوۡمَٮِٕذٍ |
| نہیں | ٹلنا/لوٹنا | اس کا | سے | اللہ | نہیں | تمہارے لئے | سے | پناہ گاہ | اس دن |

لَّا مَرَدَّ لَهٗ مِنَ اللّٰهِ ؕ مَا لَكُمۡ مِّنۡ مَّلۡجَاٍ يَّوۡمَٮِٕذٍ

جس کا ٹلنا اللہ کی طرف سے کسی صورت ممکن نہ ہوگا۔ تمہارے لئے اس دن کوئی پناہ نہیں ہے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | مَا | لَكُمۡ | مِّنۡ | نَّكِيۡرٍ | فَاِنۡ | اَعۡرَضُوۡا |
| اور | نہیں | تمہارے لئے | سے | انکار کرنا | پس اگر | انہوں نے منہ پھیرا |

وَّمَا لَكُمۡ مِّنۡ نَّكِيۡرٍ (48) فَاِنۡ اَعۡرَضُوۡا

اور تمہارے لئے انکار کی کوئی گنجائش نہیں ہوگی۔ پس اگر وہ منہ پھیر لیں

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَمَاۤ | اَرۡسَلۡنٰكَ | عَلَيۡهِمۡ | حَفِيۡظًا | اِنۡ | عَلَيۡكَ | اِلَّا | الۡبَلٰغُ |
| پس نہیں | ہم نے تجھے بھیجا | ان پر | نگران | نہیں | تجھ پر | سوائے | پہنچا دینا |

فَمَاۤ اَرۡسَلۡنٰكَ عَلَيۡهِمۡ حَفِيۡظًا ؕ اِنۡ عَلَيۡكَ اِلَّا الۡبَلٰغُ ؕ

تو ہم نے تجھے اُن پر پاسبان بنا کر نہیں بھیجا۔ تجھ پر پیغام پہنچانے کے سوا اور کچھ فرض نہیں

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِنَّاۤ | اِذَاۤ | اَذَقۡنَا | الۡاِنۡسَانَ | مِنَّا | رَحۡمَةً | فَرِحَ | بِهَا |
| اور | یقیناً ہم | جب | ہم نے چکھایا | انسان | ہماری طرف سے | رحمت | وہ خوش ہوا | اس سے |

وَاِنَّاۤ اِذَاۤ اَذَقۡنَا الۡاِنۡسَانَ مِنَّا رَحۡمَةً فَرِحَ بِهَا ۚ

اور یقیناً جب ہم اپنی طرف سے انسان کو کوئی رحمت چکھاتے ہیں تو وہ اس سے خوش ہو جاتا ہے

